# ماہنامہ طلسماتی دنیا کا خبرنامہ

## مہاراشٹرامیں دارالعلوم دیوبند کے سفیر ایوب قاسمی پر جمعہ کی نماز کے دوران حملہ

### تبلیغی جماعت کے مقامی سفیروں پر مار پیٹ اور چندہ کی رقم چھیننے کی کوشش کاالزام، سوشل میڈیا پر گشت کر نے والی اس خبر سے ملت میں تشویش اوراضطراب

سہیل اختر قاسمی: نئی دہلی ایک طرف تو ساری ملت فرقہ پرستوں کے حملوں اور مدارس پر لگائے جانے والے بیجاالزامات کا سامنا کرنے میں لگی ہے وہیں مہاراشٹر سے ایک تکلیف دہ خبر یہ آئی ہے کہ وہاں کے ضلع بیڑ میں دارالعلوم دیوبند کے سفیر پر تبلیغی جماعت کے نمائندوں نے حملہ کیا اوران کے پاس موجود رقم چھیننے کی کوشش کی گئی۔ اس خبر کے بعد تبلیغی جماعت اور دیوبند کے درمیان کافی دنوں سے جاری ٹکراؤ کو مزید گہرا کردیا ہے۔ تبلیغی جماعت جو کہ دارالعلوم دیوبند کی سرپرستی میں برسوں سے اپنا کام کاج چلاتی آرہی ہے، قیادت کے مسئلہ میں دونوں اداروں کے درمیان ہلکی پھلکی نوک جھوک کے واقعات ہوتے رہتے ہیں مگر براہ راست دارالعلوم دیوبند کے سفیر (دعوت وتبلیغ ومالیات فراہمی) پر حملہ کی کوشش نے ان دونوں اداروں کے درمیان انتشار کو نمایاں کردیا ہے۔ ملک وبیرون میں دیوبند اور تبلیغ سے وابستہ عقیدت مندوں میں اس واقعہ کے بعد تشویش پائی جارہی ہے۔ دارالعلوم دیوبند کے ذرائع کے مطابق کل یوم جمہوریہ کے موقع پر دارالعلوم دیوبند کے سفیر مولانا ایوب قاسمی کے ساتھ جمعہ کی نماز کے دوران تبلیغی جماعت کے مقامی امیر اور ان کے ساتھیوں نے حملہ کردیا اور لوٹنے کی کوشش کی۔ سوشل میڈیا پر وائرل ہوئے مولانا ایوب کے ایک آڈیو پیغام کے مطابق مولانا کل ضلع بیڑ کے شہر پرلی کی اختر نی مسجد میں چندہ وصولی کی غرض سے گئے تھے۔ مولانا ایوب کو مہاراشٹر کے ان علاقوں سے چندہ وصولی کی ذمہ داری دی گئی تھی۔ وہ اس سے قبل بھی ان علاقوں میں بغرض چندہ آچکے تھے۔ مولانا کا کہنا ہے کہ پہلے انھوں نے مسجد کے ذمہ داروں سے چندہ وصولی کی اجازت طلب کی اور اسی کے مطابق اعلان کے لئے کھڑے ہوئے تو اسی وقت جماعت تبلیغ کے امیر عبد القادر بھنگاروالے (مولانا ایوب نے نامزد کیا) نے کھڑے ہوکر مولانا سے کہا کہ دارالعلوم دیوبند مولانا سعد صاحب اور تبلیغی جماعت کی مخالفت کرتا ہے لہٰذا تمہاری خیریت اسی میں ہے کہ تم یہاں چندہ مت کرو اگر تم چندہ کروگے تو تمہاری خیر نہیں اور تم مسجد سے فوراً نکل جاؤ۔ مولانا ایوب نے مزید الزام لگایا کہ کچھ لوگوں نے بدتمیزی بھی کی اور احمد خان کپڑے والا اور مجاہد اٹو والے نے میرے پاس دیوبند کی موجود امانت چھیننے کی کوشش کی۔ ان کے پاس ایک عربی رومال بھی تھا جسے چھین لیا گیا۔ تاہم مقامی نمازیوں کی مداخلت کے بعد معاملہ رفع دفع کرایا گیا۔ اس معاملہ میں پولیس میں شکایت درج کرانے کی کوئی اطلاع نہیں ہے۔ دارالعلوم دیوبند کی جانب سے جاری بیان کے مطابق مہاراشٹرا میں دارالعلوم دیوبند کے سفیر مولانا ایوب قاسمی کے ساتھ بیڑ کی ایک مسجد میں پیش آنے والا واقعہ تشویشناک اور قابل مذمت ہے۔ الحمدللہ دارالعلوم دیوبند کے سفراء حسب معمول پورے ملک میں کام کررہے ہیں، کسی طرح کی کوئی بات نہیں ہے۔ سفراء حضرات کو ہدایت ہے کہ علاقہ کے علمائے کرام اور مدارس سے وابستہ رہ کر اپنے اپنے علاقوں میں کام کریں۔ اور فضلاء دارالعلوم دیوبند سے رابطہ بنائے رکھیں۔ دیوبند کے سفیر پر جماعت کے ذمہ داروں کے ذریعہ حملہ کی خبر پھیلتے ہی تبلیغی جماعت اور دارالعلوم دیوبند دونوں اداروں کے عقیدت مندوں میں تشویش کی لہر دوڑ گئی۔ (روزنامہ انقلاب)

TILISMATI DUNYA(MONTHLY)
ABULMALI,DEOBAND 247554(U.P)
ISSUE march 2018

R.N.I.66796/92,RNP/SHN/61,2018-20
POSTING DATE 25-26-BEFORE EVERY MONTH

# مطبوعات مکتبہ روحانی دنیا و خصوصی نمبرات

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اسماءِ حسنیٰ کے ذریعہ جسمانی و روحانی علاج 300/- | تحفۃ العالمین 150/- | کشکولِ عملیات 90/- | جانوروں کے طبی فائدے اور خواب میں دیکھنے کی تعبیر 50/- | اعداد بولتے ہیں 150/- |
| علم الاعداد 85/- | کرشمۂ اعداد 55/- | اعداد کا جادو 45/- | علم الحروف 70/- | پتھروں کی خصوصیات 55/- |
| بسم اللہ کی عظمت وافادیت 40/- | سورۂ فاتحہ کی عظمت وافادیت 60/- | آیت الکرسی کی عظمت وافادیت 25/- | سورۂ یٰسین کی عظمت وافادیت 30/- | سورۂ رحمٰن کی عظمت وافادیت 60/- |
| مجموعۂ آیاتِ قرآنی 20/- | اعمالِ ناسوتی 20/- | اعمالِ حزب البحر 20/- | بچوں کے نام رکھنے کا فن 100/- | علم الاسرار 90/- |
| سورۂ مزمل کی عظمت 50/- | اعداد کی دنیا 55/- | تعلقاتِ اعداد 40/- | اذانِ بت کدہ 90/- | جادو ٹونا نمبر 110/- |
| امراضِ جسمانی نمبر 90/- | حاضرات نمبر 90/- | ہمزاد نمبر 90/- | مؤکلات نمبر 90/- | استخارہ نمبر 90/- |
| روحانی مسائل نمبر 90/- | روحانی ڈاک نمبر 75/- | جنات نمبر 70/- | شیطان نمبر 75/- | خاص نمبر 75/- |
| اعمالِ نثر نمبر 90/- | درود وسلام نمبر 90/- | مجرب عملیات نمبر 80/- | علم جفر نمبر 80/- | دست غیب نمبر 75/- |
| [illegible] | [illegible] | دفینہ نمبر 60/- | عملیات اکابرین نمبر 75/- | عملیات محبت نمبر 110/- |

Maktaba Roohan
Mohalla Abul Mali, Deoband-247554 [illegible] 09756726786